تا کہ وہ حضرت ابراہیم رضی اللہ تعالیٰ عنہ میں آنحضرت ﷺ کی مشابہت کا مشاہدہ کرسکیں۔

ادھر حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے دل میں یہ خواہش پیدا ہوئی کہ اے کاش! اللہ تعالیٰ میرے بطن سے بھی اولاد پیدا فرمادیں تا کہ رسول اللہ ﷺ اسے بھی پیار کریں اور میرا رتبہ بھی دیگر ازواج مطہرات رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے آپ ﷺ کی نگاہ میں بڑھ جائے۔ یہ سوچ کر حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو شدت تمنا سے رونا آ گیا لیکن آپؓ نے اپنے آنسوضبط کر لئے۔

آنحضرت ﷺ نے اس بات کو محسوس فرمایا اور ان کی زنانہ طبیعت پر ناراض ہوئے۔

(قصص النساء فی القرآن)

## حضرت عائشہؓ کی کنیت

کنیت عرب میں شرافت کا نشان تھی اس وجہ سے ہر خاص و عام اپنی کنیت رکھتا تھا حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی چونکہ کوئی اولاد نہ تھی اس لئے ان کی کوئی کنیت بھی نہ تھی۔ آپؓ کے بھانجے حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ پیدا ہوئے تو انہیں اٹھا کر رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں لے گئیں۔ آپ ﷺ نے نومولود بچے کے منہ میں اپنا لعاب مبارک ڈالا اور یہ پہلی چیز تھی جو پیدائش کے بعد بچے کے پیٹ میں گئی تھی۔

حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے عرض کیا یا رسول اللہ! میری تمام سہیلیوں کی کنیتیں ہیں آپ میری بھی کنیت مقرر فرمادیجئے آپ ﷺ نے فرمایا تم بھی اپنے بھانجے عبداللہ بن زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے نام کی کنیت رکھ لو۔ چنانچہ حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے اپنی کنیت ''ام عبداللہ'' رکھ لی جو آپؓ کی وفات تک رہی۔ رواہ الترمذی، کتاب تفسیر القرآن (۳۲۴۰) معارف القرآن (۱۲۶/۷، ۱۲۸،۱۲۷)

## رسول اکرم ﷺ کا مرض وفات میں دینار صدقہ کرنا

حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ رسول اقدس ﷺ نے اپنے مرض وفات میں ایک دن مجھے حکم دیا کہ ہمارے گھر میں جو سونے کے دینار رکھے ہوئے ہیں انہیں صدقہ کردو۔ میں آپ ﷺ کے مرض کی شدت کی وجہ سے پریشان تھی اس لیے حکم پر فوری عمل نہ کرسکی۔

جب آپ ﷺ کو کچھ افاقہ ہوا تو پوچھا کہ تم نے ان دیناروں کا کیا کیا؟ میں نے عرض کیا کہ آپ ﷺ کے مرض کی شدت کی وجہ سے مشغول ہوگئی تھی (اس لئے صدقہ نہیں کرسکی) آپ ﷺ

نے فرمایا ''وہ سونا میرے پاس لاؤ'' چنانچہ وہ سات یا نو دینار لے کر میں حضور اقدس ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئی تو آپؐ نے فرمایا: ''محمد کا کیا گمان ہے کہ وہ اپنے رب سے اس حال میں ملے کہ یہ دینار اس کے پاس ہوں'' لہٰذا آپؐ نے وہ دینار صدقہ کر دیئے۔

(مسند احمد ٦ بحوالہ سیرت عائشہؓ)

## ﴿خلافت صدیقؓ کی وصیت﴾

حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ ایک بار میں نے کیا ''وارساہ'' یعنی ہائے میرا سر (سر میں درد کی شدت کی بناء پر ایسا فرمایا) تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا بلکہ میں کہتا ہوں کہ ''واراساہ''۔

رسول اکرم ﷺ فرماتے ہیں کہ میرا ارادہ تھا کہ میں ابوبکر اور ان کے بیٹے کو بلوا لیتا لیکن کہیں ایسا نہ ہو کہ باتیں بنانے والے باتیں بنائیں یا تمنا کرنے والے تمنا کریں (اور انہیں خلافت کی وصیت لکھ دیتا۔ اب جبکہ یہ خدشہ ہے اس لئے وصیت نہیں لکھتا) لیکن میں نے سوچا کہ اللہ تعالیٰ اور مسلمان ایسا نہیں ہونے دیں گے کہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے سوا کسی دوسرے کو خلیفہ بنائیں۔ (رواہ بخاری، باب وفات النبیؐ)

## ﴿''خلدِ بریں'' کو بھی رشک ہے جس فرشِ زمین پر﴾

جب رسول اکرم ﷺ کے مرض میں شدت پیدا ہوئی تو اس وقت آپؐ حضرت میمونہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے گھر میں مقیم تھے۔ جب مرض کی شدت میں روز بروز اضافہ ہوتا چلا گیا تو آپؐ نے اپنی تمام ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن سے اجازت طلب فرمائی کہ وہ مرض کے یہ ایام حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے گھر گزارنا چاہتے ہیں چنانچہ تمام ازواج رضی اللہ عنہن نے خوشی کے ساتھ اجازت دے دی۔ لہٰذا رسول اکرم ﷺ حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ اور حضرت فضل بن عباس رضی اللہ عنہ کے سہارے سے اٹھ کر حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے حجرہ مبارکہ میں تشریف لے آئے۔ پھر یہیں انتقال پرملال ہوا اور یہیں دفن کیے گئے۔

رواہ البخاری کتاب المرض، باب مرض الوفات کتاب عشرۃ النساء باب الغیرۃ (۳۵۲/۱)

## ﴿سیدنا صدیق اکبرؓ کی امامت﴾

حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ رسول اقدس ﷺ کے مرض نے شدت اختیار کر لی تو ایک دن صبح کی نماز میں لوگ آپؐ کے منتظر تھے آپؐ نے کئی دفعہ اٹھنے کی کوشش کی لیکن ہر دفعہ غش آ گیا (اور آپؐ نہ اٹھ سکے) آخر آپؐ نے حکم فرمایا: ''ابو بکر امامت کریں''

حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ مجھے خیال ہوا کہ رسول اکرم ﷺ کی جگہ جو شخص کھڑا ہو گا لوگ اس کو منحوس اور ناپسندیدہ تصور کریں گے اس لیے میں نے عرض کیا کہ یارسول اللہ! ابو بکر بہت رقیق القلب ہیں ان سے یہ کام نہ ہو سکے گا اور وہ رو دیں گے۔ (یعنی رونے کی وجہ سے امامت نہ کروا سکیں گے) لیکن آپؐ نے یہ سننے کے باوجود دوبارہ یہی ارشاد فرمایا تو میں نے حضرت حفصہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے کہا کہ تم عرض کرو انہوں نے بھی حضور ﷺ سے یہی درخواست کی (کہ حضرت ابو بکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کیسے جماعت کرائیں گے ان پر گریہ طاری ہو جائے گا) تو آپؐ نے فرمایا تم عورتیں یوسف (علیہ السلام) کو دھوکہ دینے والیاں ہو، کہہ دو کہ ابو بکر (رضی اللہ تعالیٰ عنہ) امامت کریں چنانچہ حضرت ابو بکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ہی امامت کروائی اور سب لوگوں نے آپؓ کی امامت میں نماز ادا کی۔ (رواہ البخاری باب الھجرۃ)

## ﴿حضرت عائشہؓ کی ایک عظیم فضیلت﴾

رسول اللہ ﷺ کا مرض وفات شدت اختیار کر چکا تھا اور سرور کائنات ﷺ اس دار فانی کو داغ مفارقت دینے والے تھے ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا آپؐ کے سرہانے بیٹھی ہوئیں تھیں اور آپؐ ان سے ٹیک لگائے ہوئے جلوہ افروز تھے۔

اسی اثناء میں حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے بھائی حضرت عبدالرحمٰن رضی اللہ تعالیٰ عنہ مسواک لیے حجرہ عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا میں داخل ہوئے۔ حضور اکرم ﷺ نے مسواک کی طرف دیکھا حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا مزاج نبوت (ﷺ) سے اچھی طرح آشنا تو تھیں ہی آپؓ فوراً سمجھ گئیں کہ آپؐ مسواک کرنا چاہتے ہیں۔ لہٰذا حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے اپنے بھائی سے مسواک لی۔ اور مسواک کو اپنے دانتوں سے نرم کر کے آپ کی خدمت اقدس میں پیش کر دی آپؐ نے مسواک قبول فرمائی اور تندرست آدمی کی طرح مسواک فرمائی۔

بعد میں حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فخر یہ طور پر فرمایا کرتی تھیں تمام بیویوں میں مجھے یہ شرف حاصل ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے آخری وقت میں بھی میرا جھوٹا اپنے منہ مبارک سے لگایا۔ رواہ مسلم کتاب السلام (۴۰۶۵) والترمذی، کتاب الدعوات (۳۴۱۸)

## رسول اکرمؐ کا حضرت عائشہؓ کی گود میں سر رکھے انتقال فرمانا

حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا رسول اللہ ﷺ کی صحت وتندرستی اور شفایابی کے لئے دعا مانگ رہی تھیں کہ اچانک رسول اقدس ﷺ نے اپنا درست مبارک جو کہ حضرت ام المومنین رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے ہاتھ میں تھا کھینچ لیا اور فرمایا: ''**اللّٰهمّ الرفيق الاعلىٰ**''[1]

حضرت ام المومنین رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ آپؐ تندرستی کی حالت میں فرمایا کرتے تھے کہ پیغمبر کو مرتے وقت دنیاوی اخروی زندگی میں سے ایک کو قبول کرنے کا اختیار دیا جاتا ہے۔

اب جب حقیقت وصداقت کی ترجمان زبانِ نبوت ﷺ سے یہ الفاظ سنے تو آپؓ فوراً چونک پڑیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ہم سے کنارہ کشی اختیار کر کے آخرت کی زندگی کو قبول فرمالیا ہے۔

آپؐ سے عرض کیا یا رسول اللہ! آپ کو بہت تکلیف ہو رہی ہے۔ آپؐ نے اشاد فرمایا کہ: ثواب بھی بقدر تکلیف ہے'' (یعنی جتنی زیادہ تکلیف انسان کو پہنچی ہے اتنا زیادہ ثواب بھی ملتا ہے)

اب تک تو حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا رسول اللہ ﷺ کو سنبھالے بیٹھی تھیں فرماتی ہیں کہ مجھے دفعتاً آپؐ کے بدن مبارک کا بوجھ محسوس ہوا میں نے آپؐ کی آنکھوں کی طرف دیکھا تو وہ کھلی ہوئی تھیں۔ آہستگی سے سر اقدس ﷺ کو تکیے پر رکھا اور رونے لگیں۔ بعد میں وہی حجرۂ عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا آپؐ کا مدفن بنا۔

رواہ البخاری، باب وفات النبی، کتاب الجمعہ (۸۴۱) ومسلم کتاب السلام (۴۰۶۱)

## حضرت عائشہؓ کی ایک واعظ کو تین نصیحتیں

ابن ابی السائب تابعیؒ مدینہ طیبہ کے واعظ تھے۔ واعظین حضرات کی عادت ہوتی ہے کہ وہ مجلس گرم کرنے کے لئے نہایت مسجع دعائیں بنا بنا کر پڑھا کرتے ہیں اور اپنے

تقدس کے اظہار کے لئے موقع بے موقع ہر وقت وعظ کے لئے آمادہ رہتے ہیں۔

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے ان سے خطاب کرکے فرمایا:

''تم مجھ سے تین باتوں کا عہد کرو، ورنہ میں بزور تم سے باز پرس کروں گی''

عرض کیا یا ام المومنین! وہ تین باتیں کیا ہیں۔

آپؓ نے فرمایا کہ:''دعاؤں میں سجع نہ کرو، کہ آپ اور آپؐ کے اصحاب رضی اللہ عنہم ایسا نہیں کرتے تھے ہفتے میں صرف ایک دن وعظ کیا کرو اگر یہ منظور نہ ہوتو دو دن اور اس سے بھی زیادہ چاہو تو تین دن لوگوں کو خدا کی کتاب سے اکتا نہ دو، ایسا نہ کیا کرو کہ لوگ جہاں بیٹھے ہوں، آ کر وہاں بیٹھ جاؤ اور قطع کلام کرکے اپنا وعظ شروع کردو بلکہ جب ان کی خواہش ہو اور وہ درخواست کریں تب وعظ کرو۔ مسند احمد (۲۱۷/۶)

## انصاف پسندی

عام خوددار انسانوں سے انصاف پسندی کا ظہور کم ہی ہوا کرتا ہے۔لیکن پروردگار عالم ان نبوت کے تربیت یافتگان ہی میں یہ گوہرِ نایاب رکھا ہے جس کی بڑی مثال باہم متضاد اخلاقی انواع میں تطبیق ہے۔ حضرت صدیقہ رضی اللہ عنہا کمال خوددار ہونے کے ساتھ انصاف پسند بھی تھیں۔

ایک دفعہ مصر کے ایک صاحب ام المومنین رضی اللہ عنہا کی خدمت میں حاضر ہوئے آپؓ نے دریافت فرمایا کہ تمہارے ملک کے موجودہ حاکم اور والی کا رویہ میدان جنگ میں کیا رہتا ہے جواب میں عرض کیا کہ ہم کو اعتراض کے قابل کوئی بات نظر نہیں آتی کسی کا اونٹ مر جاتا ہے تو دوسرا اونٹ دے دیتے ہیں اور خادم نہ رہے تو خادم دے دیتے ہیں خرچ کی ضرورت پڑتی ہے تو خرچ بھی دیتے ہیں۔

آپؓ نے ارشاد فرمایا کہ انہوں نے میرے بھائی محمد بن ابوبکر رضی اللہ عنہما کے ساتھ جو بھی بدسلوکی کی ہو، تاہم ان کی بدسلوکی مجھے تم کو یہ (حق بات) بتانے سے باز نہیں رکھ سکتی کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے میرے اس گھر کے اندر یہ دعا فرمائی تھی کہ:''اے اللہ! جو میری امت کا والی ہو، اگر وہ امت پر سختی کرے تو تو بھی اس کے ساتھ سختی کرنا، اور جو میری امت پر

نرمی کرے تو بھی اس کے ساتھ نرمی کا معاملہ کرنا''

رواہ مسلم (کتاب الامارۃ) باب فضیلۃ الامام العادل (۲۰/۱۰۰۴) (الکتب الستۃ)

## حضرت عائشہؓ کی اپنے بھانجے سے ناراضگی اور صلح

حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ جلیل القدر اور مشہور صحابی ہیں اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے بھانجے ہیں ام المومنین رضی اللہ عنہا ان سے بہت محبت، شفقت اور مہربانی کا معاملہ فرمایا کرتی تھیں گویا انہوں نے ہی بھانجے کو پالا اور اس کی پرورش تھی۔

حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ ام المومنین رضی اللہ عنہا کی اس قدر فیاضی اور کرم فرمائی سے پریشان تھے کہ وہ خود تکلیفیں اٹھاتی ہیں اور جو کچھ آتا ہے وہ فوراً صدقہ کر دیتی ہیں۔ انہی حالات کے پیش نظر ایک دفعہ حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ نے کہہ دیا کہ خالہ کا ہاتھ کسی طرح روکنا چاہئے۔

آپؓ کو اس فقرے کی اطلاع پہنچ گئی کہ میرے بھانجے نے یہ بات کہی ہے تو حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا اس بات پر سخت ناراض ہوئیں کہ وہ میرا ہاتھ روکنا چاہتے ہیں اور ان سے نہ بولنے کی قسم اٹھالی۔

حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ کو خالہ کی ناراضگی کا بہت صدمہ ہوا انہوں نے خالہ کو راضی کرنے کے لئے بہت سے لوگوں کو بیچ میں ڈالا اور ان سے سفارشیں کروائیں لیکن پھر بھی کام نہ بنا اور حضرت ام المومنین رضی اللہ عنہا نے اپنی قسم کا عذر بیان فرما دیا۔ آخر کار جب حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ کی پریشانی حد سے بڑھ گئی تو حضور اکرم ﷺ کے ننھیال کے دو حضرات کو سفارشی بنا کر ساتھ لے گئے۔

وہ دونوں حضرات اجازت لے کر حضرت ام المومنین رضی اللہ عنہا کے گھر کے اندر داخل ہوئے ان کے ساتھ حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ بھی چھپ کر اندر داخل ہو گئے۔

جب دونوں حضرات پردے کے پیچھے بیٹھ گئے اور حضرت ام المومنین رضی اللہ عنہا پردے کے اندر بیٹھ گئیں اور بات چیت فرمانے لگیں تو حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ جلدی سے پردے میں چلے گئے اور خالہ سے لپٹ کر بہت روئے اور منت سماجت کی خوشامد کی وہ دونوں

حضرات بھی مسلسل سفارش کرتے رہے اور مسلمان سے بولنا چھوڑنے سے متعلق حضور اکرم ﷺ کے ارشادات مبارکہ یاد دلاتے رہے اور احادیث میں جو ممانعت آئی ہے وہ سناتے رہے۔

حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا ان احادیث مبارکہ کی تاب نہ لا سکیں جن میں کسی مسلمان سے بولنا چھوڑنے پر عتاب وارد ہوا ہے، رونے لگیں اور آخر حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو معاف فرما دیا، لیکن اپنی قسم کے کفارے میں بار بار غلام آزاد کرتیں رہیں یہاں تک کہ چالیس غلام آزاد فرما دیئے۔ پھر بعد میں جب بھی قسم کو توڑنے کا خیال آ جاتا تو اس قدر روتیں کہ دوپٹہ آنسوؤں سے بھیگ جاتا۔ رواہ البخاری، کتاب المناقب، باب الھجرۃ (۸۹۷/۲)

## حضرت عائشہؓ کی حق گوئی

عمرو بن غالب تابعی رحمہ اللہ روایت کرتے ہیں کہ میں حضرت عمار اور اشتر تینوں ام المومنین عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی خدمت میں حاضر ہوئے حضرت عمار نے سلام عرض کیا: اے امی جان السلام علیک! حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے فرمایا: السلام علی من اتبع الھدیٰ۔ ہدایت کی پیروی کرنے والے پر سلامتی ہو۔ یہاں تک کہ حضرت عمار نے دو یا تین مرتبہ اسی سلام کو دہرایا۔

پھر عرض کیا: اگرچہ آپ کو یہ بات بری لگے مگر اللہ کی قسم! آپ (رضی اللہ تعالیٰ عنہا) ہماری ماں ہیں۔ حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے پوچھا یہ تمہارے ساتھ کون ہے؟ عرض کیا یہ اشتر ہیں تو آپؓ نے فرمایا تم وہی ہو جس نے میرے بھانجے کو قتل کرنے کا ارادہ کیا ہے۔ اشتر نے جواب دیا: جی ہاں میں نے ہی ان کے قتل کا ارادہ کیا ہے۔ آپؓ نے فرمایا کہ: اگر تو نے اس کو قتل کر دیا تو تو کبھی فلاح نہیں پا سکے گا۔ باقی عمار تم نے رسول اکرم ﷺ سے یہ حدیث مبارک سن رکھی ہے کہ آپ ﷺ نے فرمایا ہے کہ:

کسی مسلمان کا خون کسی صورت میں حلال نہیں ہے سوائے تین صورتوں کے پہلی صورت کوئی شادی شدہ انسان زنا کا ارتکاب کرے، یا کوئی اسلام کے بعد ارتداد اختیار کر لے، یا کسی کو قتل کرنے کے بدلے میں قصاصاً اس کو قتل کیا جائے۔

رواہ البخاری کتاب الدیات (۶۳۷۰) ومسلم کتاب القسامہ (۳۱۷۵)، والترمذی کتاب الدیات (۱۳۲۲)

## ﴿حبشیوں کا کھیل دیکھنا﴾

حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے فرمایا کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو دیکھا کہ آپ میرے حجرے کے دروازے پر کھڑے ہیں اور ان حبشیوں کو دیکھ رہے جو مسجد میں اپنے نیزوں کے ساتھ جنگی فنون کے مظاہرے کر رہے ہیں تو آپ نے حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا اپنی چادر مبارک سے ڈھانپا اور آپ حضور ﷺ کے کانوں اور کندھوں کے درمیان سے ان حبشیوں کو جنگی فنون کے مظاہرے کرتے ہوئے دیکھتی رہیں۔ حضور اکرم ﷺ بھی مسلسل کھڑے رہے حتی کہ حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا خود ہی دیکھتے دیکھتے اکتا گئیں اور واپس لوٹ گئیں۔

رواہ البخاری: کتاب الصلوۃ (۴۳۵) ومسلم، کتاب صلاۃ العیدین (۱۴۷۹) والنسائی باب اللعب فی المسجد (۱۴۸۳،۱۲۳/۱)

جبکہ حضرت عبید بن عمیر لیثی تابعی (متوفی ۶۸ھ) کی روایت میں ہے کہ انہیں حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے بتایا کہ ان کے دل میں حبشی غلاموں کو جنگی مظاہرے پیش کرتے ہوئے دیکھنے کا شوق پیدا ہوا تو رسول اللہ ﷺ کھڑے ہوئے اور حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا بھی آپ کے پیچھے کھڑی ہو کر انہیں دیکھنے لگیں۔ رواہ احمد (۲٤۸۵۸)

علامہ سندھی حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے حبشیوں کے کھیل دیکھنے کے بارے میں فرماتے ہیں کہ حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا مقصد ان کا کھیل دیکھنا تھا، نہ کہ ان کے چہروں کی طرف دیکھنا یا حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا اس وقت نابالغ تھیں یا یہ واقعہ مردوں کے چہرے کی طرف دیکھنے کی حرمت نازل ہونے سے پہلے کا ہے۔ حاشیہ سندھی نسائی شریف (۲۳٦/۱)

## ﴿چاندی کے دو کنگن......!﴾

اسلام میں سونا اور ریشم کا استعمال مردوں کے لئے ناجائز اور عورتوں کے لیے جائز ہے لیکن چونکہ رسول اللہ ﷺ کو اپنے گھر میں اس قسم کے آرائشی تکلفات اور دولت وحشمت کا اظہار ناپسند تھا اور آپ کی نگاہ ہمیشہ آخرت کی زندگی کو بہتر سے بہتر بنانے کی طرف مرکوز رہتی تھی۔ اس جب ایک دفعہ حضرت ام المومنین عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے سونے

کے کنگن پہن لیے تو آپ ﷺ نے ان سے فرمایا:

''عائشہ! میں تمہیں اس سے بہتر کنگن نہ بتاؤں تم ان کنگنوں کو اتار دو اور چاندی کے دو کنگن بنوا کران پر زعفران کا رنگ چڑھا دو'' (رواہ النسائی، کتاب الزینۃ (۵۰۵۲) انفرد بہ النسائی)

## قصہ ایک رات کا......!

ایک دفعہ رات کے وقت حضرت زینب رضی اللہ تعالیٰ عنہا حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے گھر تشریف لائیں۔ اس زمانہ میں گھروں پر چراغ نہیں جلتے تھے۔ اسی اثناء میں حضور اکرم ﷺ بھی تشریف لائے اور سیدھے ایک جانب کو بڑھے حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے کہا کہ وہ زینب (رضی اللہ تعالیٰ عنہا) ہیں۔

حضرت زینب رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو اس بات پر غصہ آ گیا وہ کچھ بول پڑیں۔ حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے برابر کا جواب دیا، باہر مسجد نبوی میں حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ موجود تھے۔ انہوں یہ آوازیں سنیں تو رسول اکرم ﷺ سے درخواست کی کہ آپ ﷺ باہر تشریف لے آئیں۔ حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا والد کی ناراضگی محسوس کر کے سہم گئیں۔ (تفسیر الام ''لا تدخلو بیوت النبیؐ '')

## بچیوں کی تربیت کی فضیلت

حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہی کہ ایک دن میرے پاس ایک عورت آئی اور اس نے مجھ سے سوال کیا اس عورت کے ساتھ دو بچیاں بھی تھیں اس وقت حضرت ام المومنین رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے پاس سوائے ایک کھجور کے کچھ نہ تھا حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے وہی ایک کھجور اس عورت کو دے دی۔

اس عورت نے کھجور کے ٹکڑے کیے اور دونوں بچیوں کو ایک ایک ٹکڑا دے دیا اور خود کچھ بھی نہ کھایا۔ اس کے بعد جیسے ہی وہ عورت گئی نبی کریم ﷺ تشریف لے آئے۔ اور حضرت ام المومنین رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے آپ ﷺ کو پورا ماجرا سنا دیا۔ چنانچہ آپ ﷺ نے فرمایا:

جو شخص (مرد و عورت میں سے کوئی بھی) لڑکیوں کی دیکھ بھال اور پرورش میں مبتلا کیا گیا یعنی ان کی خدمت و پرورش کی ذمہ داری اس پر ڈالی گئی اور پھر اس نے ان کے ساتھ

اچھا سلوک کیا تو وہ لڑکیاں اس شخص کو آتش دوزخ سے بچانے کے لیے اس کے واسطے آڑ اور رکاوٹ بن جائیں گی" (رواہ البخاری مسلم، مشکوۃ المصابیہ)

## علمی مقام

اللہ تعالیٰ نے حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو علمی میدان میں اعلیٰ مقام عطا فرمایا تھا جلیل القدر صحابہ کرام و تابعین بھی آپؓ سے مسائل پوچھتے تھے چنانچہ ایک دفعہ حضرت عطیہؒ اور حضرت مسروقؒ، ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ انہوں نے عرض کیا: اے ام المومنین (رضی اللہ تعالیٰ عنہا) رسول اللہ ﷺ کے صحابہ کرام (رضی اللہ عنہم اجمعین) میں سے دو حضرات ایسے ہیں کہ ان میں سے ایک صحابی (رضی اللہ تعالیٰ عنہ) تو جلدی افطار کرتے ہیں اور نماز کی ادائیگی میں بھی جلدی کرتے ہیں۔ جبکہ دوسرے صحابی (رضی اللہ تعالیٰ عنہ) وہ افطار کرنے میں بھی دیر کرتے ہیں اور نماز پڑھنے میں تاخیر سے کام لیتے ہیں۔ (گویا عرض کرنے کا مقصد یہ تھا کہ دونوں میں سے کن صحابی (رضی اللہ تعالیٰ عنہ) کا عمل افضل اور درست ہے)

چنانچہ ام المومنین رضی اللہ تعالیٰ عنہا حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے فرمایا کہ کون جلدی کرتا ہے۔ ہم نے عرض کیا کہ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ دونوں کاموں (افطار اور نماز کی ادائیگی) میں جلدی کرتے ہیں آپؓ نے فرمایا کہ میں نے رسول اللہ ﷺ بھی یونہی کیا کرتے تھے۔ رواہ الترمذی، کتاب الصوم عن رسول اللہ (۶۳۷) والنسائی کتاب الصوم (۲۱۲۹)

## حضرت امیر معاویہؓ کو نصیحت

حضرت امیر معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنے دور خلافت میں ام المومنین عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو ایک خط لکھا جس میں انہوں نے حضرت ام المومنین رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے مختصر سی نصیحت فرمانے کی درخواست کی۔

ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے جواب میں لکھا:

''السلام علیکم'' امابعد!

میں نے آنحضرت ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا ہے کہ جو شخص انسانوں کی ناراضگی کی

پرواہ نہ کرتے ہوئے خدا کی رضا جوئی حاصل کرنے کی کوشش کرے گا تو خدا تعالیٰ اس کو انسانوں کی ناراضگی کے نتائج سے محفوظ رکھے گا۔ اور جو خدا تعالیٰ کو ناراض کر کے انسانوں کی رضامندی کا خواہش مند ہوگا خدا اس کو انسانوں کے ہاتھوں میں سونپ دے گا'' والسلام

رواہ الترمذی ابواب الزہد (۲۳۴۸)

## پردے اٹھے جبیں سے ہر شی نکھر گئی.......!

ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ میں نے حضرت حفصہ بنت رواحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے ایک سوئی ادھار لے رکھی تھی۔ میں اس سوئی سے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کا کپڑا سی لیا کرتی تھی۔

ایک مرتبہ اندھیری رات تھیں وہ سوئی میرے ہاتھ سے گر گئی میں نے اسے بہت تلاش کیا لیکن وہ مجھے کہیں نظر نہ آئی۔ اسی دوران سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم بھی گھر میں تشریف لے آئے تو جونہی آپ گھر کے اندر داخل ہوئے تو آپ کے چہرہ انور کے نور کی شعاؤں سے پورا گھر منور اور روشن ہوگیا اور مجھے اس روشنی میں سوئی دکھائی دینے لگی چنانچہ میں نے مسکرا کر سوئی اٹھالی۔ (کنز العمال)

## حضرت عائشہؓ کا خواتین پر احسان

بعض اولیاء لڑکی کی رضامندی کے بغیر جبراً صرف اپنے اختیار سے لڑکی کا نکاح کر دیتے ہیں۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں بھی اس قسم کا واقعہ پیش آیا۔ عورتوں کی عدالت عالیہ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا حجرہ مبارکہ ہی تھا۔ چنانچہ وہ لڑکی جس کے اولیاء زبردستی لڑکی کا نکاح کر دیا تھا وہ اسی آستانے پر حاضر ہوئی۔ اس وقت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم گھر میں تشریف فرما نہیں تھے۔

اس عورت نے حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے عرض کیا کہ میرے والد (زبردستی) میرا نکاح اپنے بھتیجے کے ساتھ کر دیا ہے تاکہ میرے ساتھ نکاح کرنے سے اس کی حیثیت بڑھ جائے اور اس کا کم رتبہ بلند ہو سکے حالانکہ میں اس نکاح سے ناخوش ہوں۔

حضرت ام المومنین رضی اللہ عنہا نے اس عورت کو بٹھا لیا۔ جب رسول اللہ ﷺ گھر تشریف لائے تو آپ ؐ کے سامنے صورت حال عرض کی گئی۔ رسول اقدس ﷺ نے لڑکی کے باپ کو بلایا اور لڑکی کو اپنا مختار آپ بنا دیا۔ یہ سن کر لڑکی نے عرض کیا یا رسول اللہ! میرے باپ نے جو کچھ کیا، میں اب اس کو جائز ٹھہراتی ہوں، میرا مقصد صرف یہ تھا کہ عورتوں کو اپنے حقوق معلوم ہو جائیں۔ رواہ النسائی: کتاب النکاح باب البکر یزوج ابوھاوھی کارھۃ (۳۲۱۷)

## حضرت علی المرتضیٰؓ کی برأت کا اظہار

جب امیر المومنین سیدنا علی رضی اللہ عنہ نے کوفہ میں خوارج کے ہاتھوں شہادت پائی اور لوگوں نے آ کر واقعہ شہادت بیان کیا تو حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے ایک صاحب سے پوچھا کہ اے عبداللہ! میں تم سے جو پوچھوں گی، سچ سچ بیان کرو گے، عرض کی کیوں نہ بیان کروں گا۔۔۔؟

چنانچہ ام المومنین رضی اللہ عنہا نے فرمایا یہ لوگ جن کو علی رضی اللہ عنہ نے قتل کیا ان کا کیا واقعہ ہے، انہوں نے امیر معاویہ اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کی مصالحت تحکیم خوارج کی مخالفت، حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کا ان کو سمجھانا ان کا نہ ماننا سب بیان کیا۔ آپؓ نے یہ سن کر بیان فرمایا: ''خدا علی (رضی اللہ عنہ) پر رحمت بھیجے، ان کو جب کوئی بات پسند آتی تو یہی کہتے'' صدق اللہ و رسولہ'' (اللہ اور اس کے رسول (ﷺ) نے سچ فرمایا) اہل عراق ان پر جھوٹی تہمت باندھتے ہیں، اور بات کو بڑھا کر بیان کرتے ہیں'' رواہ احمد (۸۶/۱، ۸۷) والبخاری، (۱۹۱)

## دل کی چوٹوں نے کبھی چین سے رہنے نہ دیا

ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی ذات اقدس میں پروردگار عالم نے قناعت پسندی کی صفت موجزن فرمائی تھی انہوں نے اپنی ازواجی زندگی جس عسرت اور فقر و فاقہ سے بسر کی وہ کسی سے ڈھکی چھپی بات نہیں ہے لیکن اس کے باوجود کبھی شکایت کا کوئی حرف زبان پر نہیں آیا، بیش بہا لباس، گراں قیمت زیور، عالی شان عمارت، لذیذ الوان نعمت، ان میں سے کوئی چیز شوہر کے ہاں ان کو حاصل نہیں ہوتی اور وہ دیکھ بھی رہی تھیں کہ فتوحات کا

خزانہ سیلاب کی طرح ایک طرف سے آتا ہے اور دوسری طرف نکل جاتا ہے تاہم کبھی ان کی طلب بلکہ ہوس بھی ان کو دامن گیر نہیں ہوئی۔

چنانچہ رسول اللہ ﷺ کی وفات کے بعد ایک دفعہ انہوں نے کھانا طلب کیا پھر فرمایا میں کبھی سیر ہو کر نہیں کھاتی، کہ مجھے رونا نہ آتا ہو ان کے ایک شاگرد نے پوچھا یہ کیوں؟ فرمایا مجھے وہ حالت یاد آتی ہے جس میں آنحضرت ﷺ نے دنیا کو چھوڑا خدا کی قسم! دن میں دو دفعہ کبھی سیر ہو کر آپؐ نے روٹی اور گوشت نہیں کھایا۔ رواہ الترمذی، ابواب الزہد (جلد۲ص ۵۶)

## عجیب اظہارِ ناراضگی

ام المومنین سیدہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کسی کی برائی کرنے یا بدگوئی کرنے سے ہمیشہ احتراز فرمایا کرتی تھیں بلکہ ایک حرف بھی کسی کی توہین کا منقول نہیں ہے آپؓ اپنی سوکنوں کا ذکر بھی کشادہ پیشانی سے فرماتیں تھیں حضرت حسان رضی اللہ عنہ جن سے افک کے واقعہ میں آپؓ سخت صدمہ پہنچا تھا ان کے بارے میں بھی کبھی کوئی توہین امیز کلمہ نہیں فرمایا۔ بلکہ حضرت حسان رضی اللہ عنہ تو حضرت ام المومنین رضی اللہ عنہا کی مجلس میں شریک ہوتے تھے اور آپؓ انہیں بڑی خوشی سے جگہ دیتی تھیں۔

ایک دفعہ حضرت حسان بن ثابت رضی اللہ عنہ آپؓ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور اپنا ایک قصیدہ سنانے لگے، جس کے ایک شعر کا مطلب یہ تھا کہ "وہ بھولی بھالی عورتوں پر تہمت نہیں لگاتی" حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کو افک کا واقعہ یاد آگیا اس پر اور تو کچھ نہ کہا صرف اتنا ہی فرما دیا کہ: "لیکن تم ایسے نہیں ہو" (سیرت عائشہؓ)

## بدگوئی سے احتراز

اسی طرح ایک دفعہ بعض عزیزوں نے افک کے واقعہ میں حضرت حسان رضی اللہ عنہ کی شرکت کی وجہ سے انہیں برا بھلا کہنا چاہا، حضرت ام المومنین رضی اللہ عنہا وہاں موجود تھیں جب آپؓ نے یہ دیکھا تو فوراً سختی کے ساتھ ان کو روک دیا کہ حسان (رضی اللہ عنہ) کو برا نہ کہو، کیونکہ وہ رسول اللہ ﷺ کی طرف سے مشرک شاعروں کو جواب دیا کرتے تھے۔ (ایضاً)

## ﴿سارے جہاں کا درد میرے جگر میں ہے!﴾

ایک دفعہ کا واقعہ ہے کہ ایک سائلہ حضرت ام المومنین رضی اللہ عنہا کے دروازے پر آئی دو ننھے منھے بچے بھی اس کے ساتھ تھے، اس وقت گھر میں کچھ اور نہ تھا تین کھجوریں تھیں ان کو دلوائیں، سائلہ نے ایک ایک کھجور ان بچوں کو دی اور ایک کھجور خود اپنے منہ میں ڈال دی۔

بچوں نے اپنا اپنا حصہ (ایک، ایک کھجور) کھالی تو وہ اپنی ماں کی طرف حسرت بھری نگاہوں سے دیکھنے لگے (جیسے کہ بھوک کی شدت کا شکوہ کر رہے ہوں کہ اس ایک کھجور سے بھوک کی آگ کیسے بجھے۔۔!)

جب ماں نے بچوں کی یہ حالت زار دیکھی تو اس کی ممتا نے یہ گوارا نہ کیا کہ وہ ایک کھجور بھی اپنے حلق سے نیچے اتارے اس نے اپنی کھجور بھی منہ سے نکالی اور اس کے دو ٹکڑے کر دیئے پھر آدھی آدھی کھجور دونوں بچوں میں بانٹ دی۔

حضرت ام المومنین رضی اللہ عنہا بھی یہ منظر دیکھ رہی تھیں آپؓ ماں کی محبت کا یہ حسرتناک منظر اور اس کی یہ بے کسی دیکھ کر بے تاب ہوگئیں اور ان کی دونوں آنکھوں سے آنسو جاری ہوگئے۔ (مستدرک حاکم، طیالسی ۲۰۶)

## ﴿عجیب سزا﴾

ایک دفعہ حضرت ام المومنین رضی اللہ عنہا بیمار ہوگئیں، لوگوں نے کہا کہ کسی نے ٹوٹکا وغیرہ کیا ہے۔ آپؓ نے اپنی ایک باندی کو بلایا جب وہ آئی تو اس سے پوچھا کہ کیا تو نے مجھ پر ٹوٹکا کیا ہے؟ باندی نے اقرار کیا کہ جی ہاں میں نے آپؓ پر ٹوٹکا کیا ہے۔ آپؓ نے پوچھا، کیوں کیا؟ وہ بولی تا کہ آپؓ جلد دنیا سے رخصت ہو جائیں تو میں جلدی آزاد ہو جاؤں۔

چنانچہ حضرت ام المومنین رضی اللہ عنہا نے حکم دیا کہ اس کو کسی شریر کے ہاتھ بیچ ڈالو، اور اس کی قیمت سے دوسرا غلام خرید کر کے آزاد کر دو۔ چنانچہ ایسا ہی کیا گیا اور اس باندی کی قیمت سے دوسرا غلام خرید کر آزاد کر دیا گیا۔

دار قطنی، موطا امام مالک، موطا امام محمد باب العتق، مستدرک حاکم (کتاب الطب)

## ﴿حسنِ معاشرت کی عمدہ مثال﴾

ایک مرتبہ حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا ہاتھ دھو رہی تھیں کہ نبی کریم ﷺ قریب سے گزرے تو حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے محبت سے حضور ﷺ پر پانی کا چھینٹا پھینکا۔

رسول اللہ ﷺ نے بھی فوراً چلو میں پانی بھر کر حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر پھینکا اور دونوں مسکرانے لگے، پھر رسول اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا: دیکھو عائشہ! میں نے زیادتی نہیں کی بلکہ بدلہ لیا ہے۔ اور بدلے کا حکم قرآن حکیم میں موجود ہے۔ (ایضاً)

## ﴿دیگر ازواج مطہراتؓ کو فرمان نبویؐ یاد دلانا﴾

رسول اللہ ﷺ کے وصال پر ملال کے بعد ازواج مطہرات رضی اللہ تعالیٰ عنہن سیدنا عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو خلیفہ اول سیدنا حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس اس مال میں سے اپنا حصہ طلب کرنے کے لیے بھیجا جو مال اللہ تعالیٰ نے اپنے رسول اقدس ﷺ کو عطا فرمایا تھا۔

حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ میں نے رسول اقدس ﷺ کی دیگر ازواج رضی اللہ تعالیٰ عنہن کے اس مطالبے کی تردید کی اور کہا کہ ”کیا تم اللہ سے نہیں ڈرتیں؟ اور کیا تمہیں علم نہیں کہ سرکار دو عالم ﷺ فرمایا کرتے تھے کہ:

”ہمارے مال میں وراثت جاری نہیں ہوتی ہم جو کچھ چھوڑ کر جاتے ہیں وہ صدقہ ہوتا ہے“

آپؓ فرماتی ہیں کہ جب میں نے ان کو یہ بات بتائی تو وہ اپنے مطالبے سے رک گئیں۔

رواہ البخاری، کتاب الفرائض باب قول النبیؐ لانورث، موطا امام محمد (ص ۳۱۹)

## ﴿حضرت عائشہؓ اور عذاب قبر﴾

ایک دفعہ دو یہودی عورتیں ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی خدمت میں حاضر ہوئیں باتوں باتوں میں انہوں نے کہہ دیا کہ: ”خدا تعالیٰ آپ کو عذاب قبر سے بچائے......“

حضرت ام المومنین رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے لئے یہ آواز بالکل نئی تھی چنانچہ آپؓ ان کی یہ بات سن کر چونک پڑیں اور ان سے فرمایا کہ قبر میں عذاب نہ ہوگا۔ پھر تسکین نہ ہوئی اور جب رسول اللہ ﷺ تشریف لائے تو ان سے اس مسئلہ کے بارے میں دریافت فرمایا تو آپؐ نے فرمایا: یہ سچ ہے۔ رواہ البخاری کتاب الجنائز، باب التعوذ من عذاب القبر (۱۸۴ج۱)

پھر حضرت ام المومنین رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے رسول اکرم ﷺ کی دعاؤں کو غور سے سنا تو دیکھا کہ آپؐ عذاب قبر سے بھی پناہ مانگتے ہیں۔

## ﴿اصولِ زندگی سکھلائے اس نے اہل عالم کو﴾

حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ ایک بڑھیا حضور اکرم ﷺ کی خدمت میں آئی تو حضور اکرم ﷺ نے اس سے پوچھا تم کون ہو؟ اس نے کہا جَثّامه مزنیة ۔ آپؐ نے فرمایا: نہیں آج سے تمہارا نام (جثامہ کے بجائے) حُسَّانه مزنیة ہے تم کیسی ہو؟ تمہارا کیا حال ہے؟ ہمارے بعد تم لوگ کیسے رہے؟ اس نے جواب دیا: یارسول اللہ! خیریت ہے میرے ماں باپ آپؐ پر قربان ہوں۔

جب وہ باہر چلی گئی تو حضرت ام المومنین عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے عرض کیا: یارسول اللہ! آپ نے اس بڑھیا پر بڑی توجہ فرمائی؟ حضور اکرم ﷺ نے فرمایا اے عائشہ! یہ خدیجہ (رضی اللہ تعالیٰ عنہا) کے زمانے میں ہمارے پاس آیا کرتی تھی اور پرانے تعلقات کی رعایت کرنا ایمان میں سے ہے۔ اخرج البیہقی وابن النجار بحوالہ حیاۃ الصحابہؓ (۲۶۸/۲)

## ﴿حاکمِ وقت مروان کے سامنے اعلان حق﴾

مروان مدینہ منورہ کا گورنر تھا اس نے مجمع عام میں خلافت کیلئے یزید کا نام پیش کیا۔ حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے بھائی حضرت عبدالرحمن رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اٹھ کر اس کی مخالفت کر دی۔ مروان غضبناک ہوا اور ان کو گرفتار کروانا چاہا وہ دوڑ کر حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے گھر میں گھس گئے۔ مروان ان کے گھر میں گھسنے کی جرأت نہ کر سکا اور کھسیانا ہو کر بولا: یہی وہ ہے جس کی شان میں یہ آیت اتری ہے۔ ''و الذی قال لوالدیه اف لکما''

ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے اوٹ کے پیچھے سے فرمایا ہم لوگوں کی شان میں خدا نے کوئی آیت نہیں اتاری۔ سوائے اس کے کہ میری برأت فرمائی ہے۔

رواہ البخاری تفسیر سورۃ احقاف (۴۴۵۳)

اس سے اشارہ ملتا ہے کہ حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا یزید کی جانشینی سے خوش نہ تھیں۔

سیرت عائشہ (ص ۱۵۰)

## ﴿یارسول اللہ! کیا بدلہ لینا جائز ہے﴾

ایک مرتبہ نبی کریم ﷺ نے ایک لکڑی کا ٹکڑا حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی طرف پھینکا اتفاق سے وہ ٹکڑا حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے پاؤں پر لگا۔ حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے چوٹ محسوس کی اور زیرلب مسکراتے ہوئے عرض کیا: یارسول اللہ! کیا بدلہ لینا جائز ہے؟

حضور اقدس ﷺ فوراً پہچان گئے کہ حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا بدلہ لینا چاہتی ہیں تو آپؐ نے فوراً فرمایا ہاں بدلہ لینا جائز ہے مگر اتفاقی حادثہ پر نہیں۔ (مستدرک حاکم)

## ﴿سانپ کو مار کر فدیہ ادا کرنا﴾

ایک مرتبہ حضرت ام المومنین رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے گھر میں ایک سانپ نکل آیا آپؓ نے اس کو مار ڈالا۔ کسی نے کہا کہ آپؓ نے غلطی کی ہے کیونکہ ممکن ہے یہ کوئی مسلمان جن ہو، آپؓ نے فرمایا اگر وہ مسلمان جن ہوتا تو امہات المومنین رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے حجروں میں نہ آتا، اس نے کہا جب وہ آیا تھا تو اس وقت آپؓ ستر پوشی کی حالت میں تھیں۔

حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا یہ دلیل سن کر متاثر ہوئیں اور سانپ کو مارنے کے فدیہ میں ایک غلام کو آزاد فرمادیا۔ (مسند احمد/۶)

## ﴿وہ ادائے دلبری ہو کہ......!﴾

رسول اکرم ﷺ ہمیشہ اپنی ازواج مطہرات رضی اللہ تعالیٰ عنہن کے ساتھ حسن سلوک فرماتے تھے اور ہمیشہ ان کی دلجوئی فرماتے تھے۔ حضرت ام المومنین عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ جب کبھی میں خود رسول اکرم ﷺ سے روٹھ جاتی تو آپؐ مجھے مناتے اگر میں صلح نہ کرتی تو آپؐ فرماتے کہ اچھا اس معاملہ میں کسی کو حکم بنالو۔

ایک دفعہ ایسا ہی ایک واقعہ پیش آیا اور آپؐ نے فرمایا کہ اگر تمہاری صلاح ہو تو عمر (رضی اللہ تعالیٰ عنہ) کو حکم بنالوں۔ میں نے عرض کیا: نہیں وہ تو بہت سخت ہیں میں اپنے باپ کو حکم بناتی ہوں۔ چنانچہ آپؐ نے حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو بلایا وہ معاملہ سن کر مجھے مارنے لگے، میں دوڑ کر آپؐ کی پشت مبارک کی طرف بیٹھ گئی۔

جب میرے والد چلے گئے تو میں پھر آپؐ سے الگ ہو کر بیٹھ گئی۔ آپؐ نے مجھے بلایا

میں نے انکار کیا تو آپؐ ہنس پڑے اور فرمانے لگے کہ ابھی تو میری پیٹھ سے لگی بیٹھی تھی اور اب میں بلاتا ہوں تو نہیں آتی۔ (سیرت عائشہؓ ص ۱۲۱)

## ﴿تین چیزیں﴾

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے پوچھا: یارسول اللہ ﷺ وہ کونسی چیز ہے جس کا روکنا (یعنی سائل کو نہ دینا) درست نہیں ہے؟ حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا: ''پانی، نمک اور آگ''

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں میں نے عرض کیا: یارسول اللہ ﷺ اس پانی کی (ضرورت) کو ہم بھی جانتے ہیں۔ لیکن نمک اور آگ میں کیا بات ہے؟

(یعنی یہ چیزیں تو پانی کے برابر نہیں ہیں) آپؐ نے فرمایا: اے حمیرا (یاد رکھ) جس نے کسی کو آگ دی تو جس قدر چیزیں اس آگ سے پکیں گی۔ گویا وہ سب اس نے اللہ تعالیٰ کے لیے دی ہیں اور جس نے کسی کو نمک دیا تو جس قدر اس نمک سے خوش ذائقہ کھانے تیار ہونگے گویا وہ سب اسی نے اللہ کی راہ میں دیئے۔

اور جب شخص نے کسی مسلمان کو ایسی جگہ پانی پلایا جہاں پانی مل سکتا ہو تو گویا اس نے غلام آزاد کر دیا اور جس کسی نے ایسی جگہ پانی پلایا جہاں پانی نہیں ملتا تھا تو گویا اس نے پیاسے کو زندگی عطا کی۔ (رواہ ابن ماجہ)

## ﴿باعثِ زینت چیز﴾

ایک دفعہ حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سفر میں حضور نبی کریم ﷺ کے ساتھ تھیں۔ حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی سواری میں ایک شوخ اونٹ تھا۔ وہ اس کو کبھی دائیں کبھی بائیں پھراتی تھیں یہ دیکھ کر حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا: اے عائشہ! سہولت اور نرمی اختیار کر کیونکہ یہ دونوں ایسی چیزیں ہیں کہ جس چیز میں یہ پائی جائیں تو اس چیز کے لیے یہ باعثِ زینت بن جاتی ہیں اور جس چیز میں یہ نہ ہوں تو ان کا نہ ہونا اس چیز کو معیوب بنا دیتا ہے۔ (سیرت عائشہؓ)

## ﴿دفع بخار کی دعا﴾

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی کریم ﷺ حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے پاس ایسے حال میں تشریف لائے کہ وہ بخار میں مبتلا تھیں اور بخار کو برا بھلا بھی کہہ رہیں

تھیں (اکثر مریض ایسے کیا کرتے ہیں) رسول اللہ ﷺ نے فرمایا بخار برا نہ ہو، وہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے مامور کیا گیا ہے لیکن اگر تم چاہو تو میں تم کو وہ کلمات سکھا دوں کہ ان کو پڑھنے سے اللہ تعالیٰ بخار دور کر دے گا۔

حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے عرض کیا: آپؐ وہ کلمات مجھے ضرور سکھائیں رسول اکرم ﷺ نے فرمایا کہو:

"اللّٰھم ارحم جلد الرفیق و عظمی الدفیق من شدة الحریق یا ام ملام ان کنت امنت بالله العلی یعلم فلا تصدعی الراس ولاتتنی الضم ولاتا کلی اللحم ولاتشر الدم و تحولی عنی انی من اتخف مع الله اله اخر"

(ترجمہ) "یا اللہ! میری باریک کھال اور چھوٹی چھوٹی ہڈیوں پر رحم فرما کہ حرارت کی شدت سے بچا اے ام ملام! (تپ کا نام) میں خداوند برتر و بہتر سے پناہ چاہتی ہوں کہ تو میرے سر میں درد اور میرے منہ میں بوءِ بدنہ پیدا کر نہ میرا گوشت کھا نہ میرا خون پی، تو مجھے چھوڑ کر ان لوگوں کی طرف چلی جا جو خدا کے سوا دوسروں کو معبود بناتے ہیں" (بیہقی)

## "عبا" کا بچھونا

ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ میرے پاس ایک انصاری عورت آئی اس نے رسول اللہ ﷺ کا بچھونا دیکھا جو طے کی ہوئی ایک "عبا" تھی وہ دیکھ کر چلی گئی اور پھر میرے پاس ایک ایسا بستر بھیجا جس میں صوف بھرا ہوا تھا۔

جب رسول اللہ ﷺ تشریف لائے تو آپؐ نے پوچھا کہ اے عائشہ! یہ کیا ہے؟ میں نے کہا یا رسول اللہ! میرے پاس ایک انصاری عورت آئی تھی وہ آپؐ کا بستر دیکھ کر چلی گئی تھی اور پھر اس نے میرے پاس یہ بچھونا بھیج دیا آپؐ نے یہ سن کر تین بار فرمایا: اس کو واپس کر دو اس کو واپس کر دو، اس کو واپس کر دو۔ مگر مجھے وہ بچھونا اچھا معلوم ہوتا تھا اور میں چاہتی تھی کہ میرے گھر میں رہے لیکن رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ اے عائشہ! اس کو واپس کر دو۔

قسم ہے اللہ کی ! اگر میں چاہتا تو میرے ساتھ میرا خالق سونے اور چاندی کے پہاڑ چلاتا۔ (بیہقی ابن سعد، خصائص کبریٰ)

## نہ مالِ غنیمت نہ کشور کشائی

حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ ایک رات حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے گھر والوں نے ہمارے ہاں بکری کی ایک ٹانگ بھیجی۔ میں نے اس ٹانگ کو پکڑا اور حضور ﷺ نے اس کے ٹکڑے کئے یا حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے فرمایا کہ حضور اکرم ﷺ نے پکڑا اور میں نے ٹکڑے کئے۔

راوی کہتے ہیں کہ میں نے حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے پوچھا اے ام المومنین ! کیا یہ کام چراغ کی روشنی میں ہوا تھا؟ حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے فرمایا اگر ہمارے پاس چراغ جلانے کے لئے تیل ہوتا تو ہم اسے پی لیتے۔ (طبرانی بحوالہ حیاۃ الصحابہ)

## مجھے کیا غرض نشان سے……!

ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا وفات سے قبل شدید بیمار ہوگئیں تھیں لوگ عیادت اور تیمارداری کے لئے حاضر خدمت ہوئے کوئی خیریت دریافت کرتا تو آپؓ فرماتیں اچھی ہوں، کوئی آپؓ کو بشارت سناتا یا آپؓ کی تعریف کرتا تو فرماتیں اے کاش میں بے جان پتھر ہوتی۔

چنانچہ ایک دفعہ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ تشریف لائے، اور حاضری کی اجازت چاہی تو حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو تامل ہوا کہ وہ آکر کہیں تعریف نہ کرنے لگ جائیں۔ لیکن آپؓ کے بھانجوں نے ان کی سفارش کی کہ حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ آپؓ کے نیک وصالح بیٹوں میں سے ہیں اور وہ آپؓ کو سلام کرنے حاضر ہوئے ہیں۔ تو آپؓ نے اجازت دے دی۔

سیدنا حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ حاضر ہوئے اور کہا کہ آپؓ کا ازل سے خطاب ام المومنین ہے آپ رسول اکرم ﷺ کی سب سے محبوب زوجہ تھیں آپ کے

رسول اکرم ﷺ اور دیگر اقربا کے ملنے کے درمیان اتنا ہی وقفہ ہے کہ جتنی دیر میں آپ کی روح آپ کے جسم سے نکلے گی آپ رسول اکرم ﷺ کی ازواج مطہرات میں سے رسول اللہ ﷺ کے نزدیک سب سے زیادہ محبوب زوجہ تھیں اور رسول اللہ ﷺ پاکیزہ چیز سے ہی محبت کر سکتے ہیں۔ لیلۃ الابواء میں آپ کا ہار گم ہو گیا تو رسول اکرم ﷺ اور تمام لوگ وہیں ٹھہرے رہے ان کے پاس پانی نہیں تھا تو اللہ تعالیٰ نے آیت نازل فرمادی کہ:

"فتیمموا صعیدًا طیباً" (پس تم پاک مٹی سے تیمّم کرلو)

اور اس رخصت کے نازل ہونے کی وجہ بھی آپؓ کی ذات گرامی بنی تھی۔ آپ کی شان میں اللہ تعالیٰ نے قرآن حکیم کی آیات نازل کیں۔

ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے فرمایا: ابن عباس! تم مجھے اپنی اس تعریف سے معاف رکھو، مجھے تو یہ پسند ہے کہ میں کوئی بھولی بسری داستان ہو جاتی۔

(رواہ البخاری کتاب المناقب باب مناقب عائشہؓ (۳۴۸۷ ۱/۵۳۲) مستدرک حاکم)

## سیدنا عمر فاروقؓ کے ساتھ ایثار کا معاملہ

امیر المومنین سیدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی خواہش تھی کہ وہ بھی رسول اللہ ﷺ کے قدموں کی طرف حجرۃ عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا میں دفن ہوں لیکن ادب کو ملحوظ خاطر رکھتے ہوئے حضرت ام المومنین رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے نہ کہہ سکتے تھے۔

آخری وقت میں نزع کی کیفیت طاری ہوئی تو بھی اس خلش سے بے چین تھے بالآخر اپنے صاحبزادے کو حضرت ام المومنین رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی خدمت میں بھیجا کہ ام المومنین رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو میری طرف سے سلام عرض کرو اور درخواست کرو کہ "عمر کی تمنا ہے کہ وہ اپنے رفیقوں کے پہلو میں دفن ہو"

چنانچہ صاحبزادے نے جا کر ساری بات حضرت ام المومنین رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے سامنے عرض کی تو آپؓ نے فرمایا: اگرچہ وہ جگہ میں نے خود اپنے لیے رکھی تھی لیکن عمر کے لیے خوشی سے یہ ایثار گوارا کرتی ہوں۔ ان کو میرے حجرے میں رسول اقدس ﷺ کے قدم مبارک کی طرف دفن کر دیا جائے۔

اجازت کی اطلاع حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو ملی آپؓ نے پھر بھی وصیت فرمائی کہ میرے مرنے کے بعد میرا جنازہ دربار نبوی (ﷺ، حجرۂ عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی دہلیز) تک لے جا کر رکھ دینا پھر اجازت طلب کرنا، اگر حضرت ام المومنین رضی اللہ تعالیٰ عنہا اجازت مرحمت فرمادیں تو میرا جنازہ حجرۂ مبارکہ کے اندر داخل کر دینا اور مجھے وہیں دفن کر دینا ورنہ عام مسلمانوں کے قبرستان میں لے جا کر دفن کر دینا۔

چنانچہ ایسا ہی کیا گیا۔ دوبارہ اجازت طلب کی گئی اور حضرت ام المومنین رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے دوبارہ اجازت دے دی اور جنازہ اندر لے جا کر آپؓ کو رسول اللہ ﷺ کے قدموں کی جانب دفن کر دیا گیا۔ رواہ البخاری کتاب الجنائز (جلد ۱)

## ﴿اِنّا للّٰہ و اِنّا اِلیہ راجعون﴾

حضرت امیر معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خلافت کا آخری حصہ سیدہ حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی زندگی کا بھی آخیر زمانہ ہے، اس وقت ان کی عمر سرسٹھ برس تھی۔ سن ۵۸ ھ میں رمضان المبارک میں بیمار ہوئیں چند روز تک علیل رہیں یہانتک کہ ۱۷ رمضان المبارک بمطابق ۱۳ جون ۶۷۸ء کو نماز وتر کے بعد رات کے وقت اس جہانِ فانی کو خیر آباد کیا۔

(انّا للّٰہ و انّا الیہ راجعون)

آپؓ نے وفات سے پہلے وصیت فرمائی تھی کہ مجھے دیگر ازواج مطہرات رضی اللہ تعالیٰ عنہن کے ساتھ جنت البقیع میں ہی دفن کیا جائے اور مجھے وفات کے بعد فوراً ہی کر دیا جائے۔ چنانچہ ایسا ہی کیا گیا اور آپؓ کو رات کے وقت ہی جنت البقیع میں دفن کر دیا گیا۔

اس رات جنت البقیع میں جنازہ میں اتنا ہجوم تھا کہ لوگوں کا بیان ہے کہ رات کے وقت اتنا مجمع کبھی نہیں دیکھا گیا۔ بعض روایتوں میں ہے کہ عورتوں کا اژدھام دیکھ کر روز عید کے ہجوم کا دھوکا ہوتا تھا۔

سیدنا ابو ہریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ ان دنوں مدینہ طیبہ کے قائم مقام حاکم تھے انہوں نے نماز جنازہ پڑھائی اور قاسم بن محمد، عبداللہ بن عبدالرحمٰن، عبداللہ بن عتیق، عروہ بن زبیر اور عبداللہ بن زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین نے قبر میں اتارا۔ (ایضاً)

# مراجع ومصادر



| نمبر شمار | اسم الکتاب | اسماء المصنفین |
|---|---|---|
| ۱۔ | قرآن مجید | |
| ۲۔ | التفسیر روح المعانی | العلامہ ابوالفضل شہاب الدین السید محمود الالوسیؒ (م ۱۲۷۰ھ) |
| ۳۔ | التفسیر الکبیر | للأمام الکبیر فخر الدین الرازیؒ (م ۶۰۶ھ) |
| ۴۔ | التفسیر ابن کثیر | الامام الجلیل عماد الدین ابوالفدا اسماعیل بن کثیر القرشیؒ (م ۷۷۴ھ) |
| ۵۔ | التفسیر الخازن | العلامہ علاء الدین علی بن محمد البغدادی الخازنؒ (م ۷۲۵ھ) |
| ۶۔ | التفسیر معارف القرآن | المفتی محمد شفیع العثمانی رحمہ اللہ |
| ۷۔ | الصحیح البخاری | امیر المومنین فی الحدیث محمد بن اسماعیل البخاریؒ (م ۲۵۶ھ) |
| ۸۔ | الصحیح المسلم | الامام الھمام مسلم بن الحجاج القشیری النیشاپوریؒ (۲۶۱ھ) |
| ۹۔ | الجامع الترمذی | الامام ابوعیسی محمد بن عیسی الترمذیؒ (م ۲۷۹ھ) |
| ۱۰۔ | السنن للامام ابوداؤد | الامام ابوداؤد سلیمان بن اشعث السجستانیؒ (م ۲۷۵ھ) |
| ۱۱۔ | السنن للامام النسائیؒ | الامام ابوعبدالرحمٰن احمد بن شعیب النسائیؒ (م ۳۰۳ھ) |
| ۱۲۔ | السنن للامام ابن ماجہؒ | الامام ابوعبداللہ محمد بن یزید القزوینی (۲۷۳ھ) |
| ۱۳۔ | السنن للامام لدارمیؒ | الامام عبداللہ بن عبدالرحمٰن الدارمیؒ (م ۲۵۵ھ) |
| ۱۴۔ | مسند الامام احمدؒ | الامام الجلیل احمد بن حنبلؒ |
| ۱۵۔ | الموطا للامام مالکؒ | الامام الحجۃ ابوعبداللہ مالک بن انس الاصبحیؒ المدنی (م ۱۷۹ھ) |
| ۱۶۔ | الموطا للامام محمدؒ | الامام ابوعبداللہ محمد بن حسن الشیبانی الکوفیؒ (م ۱۸۹ھ) |
| ۱۷۔ | شمائل الترمذی | الامام ابوعیسی محمد بن عیسی الترمذیؒ (م ۲۲۹ھ) |
| ۱۸۔ | المشکوۃ المصابیح | الامام ابوعبداللہ محمد بن عبداللہ الخطیبؒ |
| ۱۹۔ | کنز العمال | العلامہ علاء الدین علی المتقی رحمہ اللہ |

| | | |
|---|---|---|
| ۲۰۔ | فتح الباری | الامام احمد بن علی بن حجر العسقلانیؒ (م۸۵۲ھ) |
| ۲۱۔ | الشرح للامام النوویؒ | الامام ابوزکریا یحیٰ بن شرح النووی رحمہ اللہ |
| ۲۲۔ | تحفۃ الاحوزی | مولانا عبدالرحمٰن مبارکپوری رحمہ اللہ |
| ۲۳۔ | العرف الشذی | العلامہ الشاہ محمد انور الکشمیری رحمہ اللہ |
| ۲۴۔ | کشف الباری | شیخ الحدیث مولانا سلیم اللہ خان صاحب مدظلہم |
| ۲۵۔ | حاشیہ سندھی | الامام ابوالحسن السندی رحمہ اللہ |
| ۲۶۔ | البدایہ والنہایہ | العلامہ ابن کثیر القرشی الدمشقی رحمہ اللہ |
| ۲۷۔ | سیرت عائشہؓ | العلامہ سید سلیمان الندوی رحمہ اللہ |
| ۲۸۔ | حیاۃ الصحابہؓ | العلامہ محمد یوسف کاندھلوی رحمہ اللہ |
| ۲۸۔ | قصص معارف القرآن | المفتی محمد شفیع العثمانی رحمہ اللہ |